

اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ
عَلَی النَّبِیِّ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ
وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا

# درود مکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

اس درود میں سیرت کے اہم واقعات

780 تعلیمات

2000 اسماء مبارکہ

2000 معجزات وصفات

2000 اسمائے صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین

سمودیئے گئے ہیں

جلد نمبر: 19

سید عبدالودود شاہ

# پیش لفظ

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم۔ اما بعد!

کچھ عرصہ قبل ایک غیبی اشارہ یعنی الہام سے مجموعہ درود وسلام ۱۳ ضخیم جلدوں میں شائع کر چکا ہوں جس میں تقریباً ایک لاکھ بیالیس ہزار دو سو ترسٹھ (142263) درود شریف ہیں۔ اس کتاب کی اشاعت کے فوری بعد ایک غیبی اشارے نے بے قرار رکھا اور درود شریف کے بارے میں تشنگی بڑھتی رہی جن کے مجھے سمجھ نہیں آ رہی تھی۔ اس راہ کے دوستوں سے بھی مشورہ کیا لیکن تسلی بخش جواب نہ ملا۔

کچھ ماہ بعد اس کی وضاحت ہو گئی اور میں نے درود شریف لکھنا شروع کیا اور حضرت محمد ﷺ کے غیبی توجہ سے 1437 اسمائے محمد یہ ﷺ اور 1437 معجزاتِ نبویہ ﷺ پر مشتمل ایک دوسرا حصہ **"مجموعۃ الصلوات علی سید الموجودات بعدد الاسماء والمعجزات ﷺ"** 26 جلدوں پر مشتمل شائع کر دیا ہے۔

لیکن اس کے باوجود تشنگی بڑھتی جا رہی تھی اور پھر مارچ 2019ء کو مدینہ منورہ میں وضاحت ہو گئی۔ اب یہ اس سلسلے کی تیسری کڑی ہے۔ اس حصے کا نام **"دلائل البرکات وشوارق الانوار فی ذکر الصلوۃ علی النبی المختار ﷺ"** کے نام سے لکھ کر جو تقریباً 33 جلدوں میں تیار ہو کر پرنٹنگ کے لیے جا رہی ہے۔ اس حصہ میں 2000 اسمائے محمد یہ ﷺ اور 2000 معجزاتِ نبویہ ﷺ، 2000 خصوصیات نبی ﷺ، 2000 اصحاب کرام رضوان اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کے نام ہیں۔ اِسی طرح ایک لاکھ چھیانوے ہزار (196000) درود شریف مرتب ہوئے۔

یہ سب کتابیں انٹرنیٹ پر موجود ہیں وہاں سے کاپی کی جا سکتی ہے۔ اس کتاب کے حقوق محفوظ نہیں جو بھی چاہے اور جیسا بھی چھاپنا چاہے اس کی سافٹ کاپی لے کر اپنے طور پر پرنٹ کر کے عام کر سکتا ہے۔


شیخ الکاتب درود شریف

**عبدالودود شاہ**

0092-334-5920703

مکان J-1 ، سٹریٹ نمبر 1 سیکٹر N3،

HMC روڈ، فیز 4 حیات آباد پشاور



ISBN-P # : 978-627-513-025-3

ISBN-E # : 978-627-513-026-0

# بیان حصول الثمرات والبرکات
# بالصلاۃ والسلام علی النبی ﷺ

جو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر دورو سلام پڑھنے سے حاصل ہوتے ہیں۔

1. إمثال أمر اللہ سبحانہ تعالی۔

"یہ اللہ تبارک وتعالیٰ کی فرمانبرداری اور تعمیل حکم ہے۔"

2. "اس میں اللہ عزوجل اللہ کے ساتھ موافقت نصیب ہوتی ہے گو نوعیت میں ہمارا درود بھیجنا اور اللہ کا درود بھیجنا مختلف ہے کیونکہ درود دعاء اور سوال ہے اور اللہ تعالیٰ کا درود حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر رحمت وثنا کی شکل میں عطاونوال ہے۔"

3. موافقہ ملائکۃ فیہا۔

"درود خوانی میں فرشتوں کے ساتھ بھی موافقت نصیب ہوتی ہے۔"

إِنَّ اللّٰهَ وَمَلَآئِكَتَهُ يُصَلُّونَ عَلَى النَّبِيِّ يَآأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا صَلُّوا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوا تَسْلِيمًا القرآن، الاحزاب، 56: 33

(بے شک اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجتے ہیں اے ایمان والو! تم بھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر خوب کثرت سے درود وسلام بھیجا کرو)

4. حصول عشر صلوات من اللہ علی المصلی علیہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مرۃ۔

"ایک دفعہ حضور نبی کرم ﷺ پر درود بھیجنے والے کو اللہ تعالیٰ کی جانب سے دس رحمتیں نصیب ہوتی ہیں۔"

5. إنہ یرفع لہ عشر درجات۔

"ایک دفعہ درود بھیجنے پر دس درجات بلند کیے جاتے ہیں۔"

"حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس مرتبہ درود بھیجتا ہے اور اس کے دس گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں اور اس کے لئے دس درجات بلند کر دیئے جاتے ہیں۔"

(نسائی، السنن، 50: 3، کتاب السہو، باب الفضل فی الصلاۃ علی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، رقم 1297)

6. "ایک بار درود شریف پڑھنے سے دس نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔"

7. "ایک درفعہ درود بھیجنا سے دس گناہوں (بدیوں) کو مٹا دیتا ہے۔

"حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص مجھ پر ایک دفعہ درود بھیجتا ہے اس کے لئے دس نیکیاں لکھ دی جاتی ہیں اور دس گناہ مٹا دیے جاتے ہیں۔"

(ابو یعلی، المسند، 173: 2 رقم 869)

8. "درود شریف دعا سے پہلے پڑھا جائے تو اس دعاء کی قبولیت کی امید پیدا ہو جاتی ہے کیونکہ درود شریف دعاء کو رب العالمین تک لے جاتا ہے اور درود شریف کے بغیر دعا زمین وآسمان کے درمیان ہی روک لی جاتی ہے۔"

"امیر المؤمنین حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علی وآلہ وسلم نے فرمایا کہ کوئی دعا ایسی نہیں جس کے اور اللہ کے درمیان حجاب نہ ہوں یہاں تک کہ دعا کرنے والا حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجے اور جب وہ درود بھیجتا ہے تو

یہ حجاب ہٹا دیا جاتا ہے اور دعاء (حریم قدس میں) داخل ہو جاتی ہے اور اگر وہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود نہ بھیجے تو وہ دعاء (باریاب ہوئے بغیر) واپس لوٹ آتی ہے۔" دیلمی، مسند الفردوس، (47: 4، رقم 6148)

9. "درود بھیجنا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شفاعت پانے کا سبب بنتا ہے۔ خواہ درود کے ساتھ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے سوال وسیلہ ہو یا نہ ہو۔"

"حضرت رویفع بن ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو شخص رحمت عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجتا ہے اور یہ کہتا ہے کہ اے میرے اللہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو قیامت کے روز اپنے نزدیک مقام قرب پر فائز فرما اس کے لئے میری شفاعت واجب ہو جاتی ہے۔"

(احمد بن حنبل، المسند، 108: 4، حدیث رویفع بن ثابت انصاری)

10. "درود شریف بھیجنا گناہوں کی مغفرت کا باعث بنتا ہے۔"

11. "درود شریف بندہ کے رنج و غم میں اللہ تعالیٰ کے کفایت کرنے کا سبب بنتا ہے یعنی درود شریف اللہ تعالیٰ کے کفایت کرنے ک سبب بندے کے لئے دافعِ رنج و غم ہو جاتا ہے۔"

"حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنی بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم اگر ساری دعا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنے کے لیے خاص کر دوں تو؟ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا پھر تو یہ درود تیرے والدین تمام غموں کو کافی ہو جائے گا اور تیرے والدین تمام گناہ معاف کر دیے جائیں گے۔" (ترمذی، الجامع الصحیح، 936: 4، کتاب صفۃ القیامۃ والرقائق والورع، باب نمبر 23، رقم 2457)

12. "درود بھیجنا روزِ محشر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے قریب تر ہونے کا سبب بنتا ہے۔"

"حضرت ابو امامۃ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ہر جمعہ کے دن مجھ پر کثرت سے درود بھیجنا اپنا معمول بنالو بے شک میرے امت کا درود ہر جمعہ کے روز مجھ پر پیش کیا جاتا ہے اور میری امت میں سے جو مجھ پر سب سے زیادہ درود بھیجنے والا ہو گا وہ (قیامت کے روز) مقام و منزلت کے اعتبار سے میرے سب سے زیادہ قریب ہو گا۔" (بیہقی، السنن الکبری۔ 249: 3، رقم 5791)

13. "تنگ دست اور مفلس کے لیے درود بھیجنا صدقہ کے قائم مقام ہے۔"

"حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جس کے پاس صدقہ دینے کے لیے کچھ نہ ہو تو وہ اپنی دعا میں یوں کہے اے اللہ تو اپنے رسول اور بندے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیج اور والدین تمام مومن مردوں اور مومن عوروں مسلمان مردوں مسلمان عورتوں پر رحمتیں نازل فرما یہ اس کا صدقہ ہو جائے گا اس حدیث کی اسناد صحیح ہے لیک شیخین نے اس کی تخریج نہیں کی۔" (حاکم، المستدرک علی الصحیحین، 144: 4، رقم 7175)

14. "درود شریف قضاء حاجات کا وسیلہ ہے۔"

"حضرت انس رضی اللہ عنہ جو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے خادمِ خاص تھے بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ قیامت کے روز والدین تمام یا میں سے تم میں سب سے زیادہ میرے قریب وہ شخص ہو گا جو دنیا میں تم میں سب سے زیادہ مجھ پر درود بھیجنے والا ہو گا پس جو شخص جمعہ کے دن اور جمعہ کی رات مجھ پر سو مرتبہ درود بھیجتا ہے اور تبارک و تعالیٰ اس کی سو حاجتیں پوری فرماتا ہے ان میں سے ستر (70) آخرت کی حاجتوں میں سے اور تیس (30) دنیا کی حاجتوں میں سے ہیں۔" (بیہقی، شعب الایمان، 111:3، رقم 3035)

15. "یہ (درود) درود خواں کے لئے اللہ تعالیٰ کی رحمت اور فرشتوں کی دعائے رحمت کے حصول کا سبب بنتا ہے۔"

"حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: جو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ایک دفعہ درود بھیجتا ہے اللہ اور اس کے فرشتے اس پر ستر مرتبہ درود وسلام بھیجتے ہیں پس اب بندہ کو اختیار ہے چاہے تو وہ اس سے کم یا زیادہ درود بھیجے۔"(احمد بن حنبل، المسند، 172: 2، رقم 6605)

16. "یہ (درود) درود پڑھنے والے کے لیے زکوۃ اور طہارت ہے۔"

"حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا مجھ پر درود بھیجو بے شک تمہارا مجھ پر درود بھیجنا یہ تمہاری پاکیزگی (کا سبب) ہے۔"(ان ابی شیبہ، المصنف، 325: 6، رقم 31784)

17. "بے شک درود بھیجنا موت سے پہلے بندہ کو جنت مل جانے کی خوشخبری کا سبب بنتا ہے۔"

"حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص مجھ پر ایک دن میں ہزار مرتبہ درود بھیجتا ہے اسے اس وقت تک موت نہیں آئی گی جب تک وہ جنت میں اپنا ٹھکانہ نہ دیکھ لے۔"

(منذری، الترغیب والترہیب، 328: 2، رقم 2579:)

18. "بے شک درود بھیجنا قیامت کی ہولناکیوں سے نجات کا سبب بنتا ہے۔"

"حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا لوگو تم میں سے قیامت کی ہولناکیوں اور اس کے مختلف مراحل میں سب سے زیادہ نجات پانے والا وہ شخص ہوگا جو دنیا میں تم میں سب سے زیادہ مجھ پر درود بھیجنے والا ہوگا۔"دیلمی، مسند الفردوس، 277: 5، رقم 8175:

19. "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خود درود وسلام بھیجنے والے کو اس کا جواب مرحمت فرماتے ہیں۔"

"حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب کوئی شخص مجھ پر سلام بھیجتا ہے تو اللہ تبارک تعالیٰ مجھے میری روح لوٹا دیتا ہے پھر میں اس سلام بھیجنے والے کو سلام کا جواب دیتا ہوں۔"، ابوداؤد، السنن، 218: 2، کتاب المناسک، باب زیارۃ القبور، رقم 2041:

20. "بے شک درود بھولی ہوئی شئے یاد آجانے کا سبب بنتا ہے۔"

"حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جب تمہیں کوئی بات بھول جائے و مجھ پر درود بھیجوان شاءاللہ وہ (بھولی ہوئی چیز) تمہیں یاد آجائے گی۔"ابن قیم، جلاءالافہام، 223

21. "درود پاک کی برکت سے مجلس پاکیزہ ہو جاتی ہے او قیامت کے دن وہ نشست اہل مجلس کے لیے حسرت کا باعث نہیں بنے گی۔"

"حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب کچھ لوگ کسی مجلس میں جمع ہوتے ہیں پھر اس مجلس سے اللہ کا کیے بغیر اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجے بغیر ایک دوسرے سے جدا ہو جاتے ہیں تو ان کی یہ مجلس قیامت کے روز ان کے لئے حسرت وملال کا باعث ہوگی۔"

(ابن حبان، الصحیح، 351: 2، رقم 590)

22. "درود شریف بھیجنے کی برکت سے بخیلی کی عادت بندہ سے جاتی رہتی ہے۔"

"حضرت حسین بن علی بن ابوطالب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بے شک بخیل وہ ہے جس

کے سامنے میرا ذکر ہو اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے۔" ترمذی، الجامع الصحیح، 551: 5، کتاب الدعوات، باب قوم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم "رغم أنف رجل"، رقم3546:

23. "درود پڑھنے سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بد دعا (ناک خاک آلود ہو) سے بندہ محفوظ ہو جات ہے۔"

"حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اس آدمی کی ناک خاک آلود ہو جس کے سامنے میرا نام لیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے۔" (ترمذی، الجامع الصحیح، 550: 5، کتاب الدعوت، باب قوم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رغم أنف رجل، رقم3545)

24. "درود شریف درود بھیجنے والے کو جنت ک راستے پر گامزن کر دیتا ہے اور جو درود کو ترک کرتا ہے وہ جنت کی راہ سے دور ہو جاتا ہے۔"

"حضرت جعفر رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس شخص کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود بھیجنا بھول جائے تو قیامت کے روز وہ جنت کا راستہ بھو جائے گا۔"

ابن ابی شیبہ، المصنف، 326: 6، رقم31793:

25. "درود بھیجنا مجلس کی سڑانڈ سے نجات دیتا ہے۔ کیونکہ اس مجلس میں ذکر الٰہی اور ذکر مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا جاتا ہے، اور باری تعالیٰ کی حمد و ثناء اور محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجا جاتا ہے۔"

"حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب چند لوگ کسی مجلس میں نکع ہوتے ہیں پھر اس مجلس سے وہ اللہ کا ذکر کیے بغیر اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجے بغیر ایک دوسرے سے جدا ہو جاتے ہیں تو ان کی یہ مجلس قیامت کے روز ان کے لئے باعثِ حسرت و ملال ہو گی۔"

ابن حبان، الصحیح، 351: 2، رقم590

26. "جو کام اللہ کی حمد و ثنا اور حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود سے شروع ہو، درود اس کے مکمل ہوے کا سبب بن جاتا ہے۔"

"ہر وہ نیک اور اہم کام جس کو نہ تو اللہ تعالیٰ کی حمد کے ساتھ اور نہ ہی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنے کے ساتھ شروع کیا جائے تو وہ ہر طرح کی برکت سے خالی ہو جاتا ہے۔" ابویعلی، الارشاد، 449: 1، رقم119:

27. "پل صراط پر بندہ کے لیے افراطِ نور کا سبب درود شریف بنے گا۔"

"حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مجھ پر بھیجا ہوا درود پل صراط پر نور بن جائے گا اور جو شخص مجھ پر جمعہ کے دن اسی (80) مرتبہ درود بھیجتا ہے اس کے اسی (80) سال کے گناہ معاف کر دیے جاتے ہیں۔" دیلمی، مسند الفردوس، 405: 2، رقم3814:

"بے شک حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنے سے بندہ جفاء کی زد سے باہر نکل جاتا ہے۔"

"حضرت محمد بن علی رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا؛ یہ جفا (وفائی) ہے کہ کسی کے پاس میرا ذکر ہو اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے۔" عبدالرزاق، المصنف، 217: 2، رقم3121

28. "بے شک درود اللہ تعالیٰ کی رحمت تک رسائی حاصل کرنے کا ذریعہ ہے۔ (کیونکہ صلوٰۃ بمعنی رحمت کے ہے اور صلوٰۃ قضائے رحمت اور موجب رحمت ہے)۔"

"حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس شخص کے پاس میرا ذکر ہو تو اسے چاہیے کہ وہ مجھ پر درود بھیجے اور جو مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے۔" نسائی، السنن الکبری، 21: 6، رقم

29. "درود پڑھنا اس امر کا سبب بنتا ہے کہ درود پڑھنے والے کے نام کا ذکر کر حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں کیا جائے۔"

"حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ بے شک اللہ تبارک وتعالیٰ نے میری قبر میں ایک فرشتہ مقرر کیا ہوا ہے جس کو اللہ تبارک وتعالیٰ نے والدین تمام مخلوقات کی آوازوں کو سننے (اور سمجھنے) کی قوت واستعداد عطاء فرمائی ہے پس قیامت کے دن تک جو بھی مجھ پر درود پڑھے گا وہ فرشتہ اس درود پڑھے والے کا نام اور اس کے والد کا نام مجھے پہنچائے گا اور کہے گا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فلاں بن فلاں نے آپ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجا ہے۔" بزار، المسند، 255: 4، رقم 1425

30. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود وسلام پڑھنے والے کو پل صراط پر سے گزرتے وقت ثابت قدمی نصیب ہو گی۔"

"حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں نے اپنی امت کا ایک آدمی دیکھا جو کبھی وپل صراط پر آگے بڑھتا ہے اور کبھی رک جاتا ہے اور کبھی لٹک جاتا ہے پس اس کا مجھ پر درود بھیجنا اس کے کام آتا ہے اور اس کی دستگیری کرتا ہے اور اس کو پل صراط پر سیدھا کھڑا کر لیتا ہے یہاں تک کہ وہ اس کو عبور کر لیتا ہے۔" ہیثمی، مجمع الزوائد، 1807

31. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود پڑھنا مجالس کی زینت کا سبب بنتا ہے۔"

"حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ (اے لوگو) مجھ پر درود بھیجنے کے ذریعے اپنی مجالس کو سجایا کرو بے شک تمہارا درود مجھے پیش کیا جاتا ہے یا مجھے پہنچ جاتا ہے۔" عجلونی، کشف الخفاء، 536: 4، رقم 1443

32. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا درود بھیجنے والے کو نفاق سے پاک کر دیتا ہے۔"

33. "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر دود بھیجنا درسع بھیجنے والے کو جہنم کی آگ سے بچا لیتا ہے۔"

34. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا درود بھیجنے وال کو روزِ قیامت شہداء کے ساتھ ٹھہرانے کا سبب بنتا ہے۔"

"حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو مجھ پر ایک دفعہ درود بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس مرتبہ درود (بصورت رحمت) بھیجتا ہے اور جو مجھ پر دس مرتبہ درود بھیجتا ہے اللہ اس پر سو مرتبہ درود (بصورت دعا) بھیجتا ہے اور جو مجھ پر سو مرتبہ درود بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ اس کی آنکھوں کے درمیان نفاق اور جہنم کی آگ سے براءت لکھ دیتا ہے اور اللہ تعالیٰ قیامت کے روز اس کا ٹھکانہ ز شہداء کے ساتھ کرے گا۔"

طبرانی، المعجم الاوسط، 188: 7، رقم 7235

35. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا درود بھیجنے والے پر فرشتوں کے درود بھیجنے کا سبب بنتا ہے۔" ابن ماجہ، السنن، 294: 1 کتاب اقامۃ الصلاۃ والسنۃ فیہا، باب الاعتدال فی السجود، رقم 907۔

"حضرت ربیعۃ رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ جو بنھدہ بھی مجھ پر درود بھیجتا ہے تو فرشتے اس پر اسی طرح درود (بصورتِ دعا) بھیجتے ہیں جس طرح اس نے مجھ پر درود بھیجا پس اب بندہ کو اختیار ہے کہ وہ مجھ پر اس سے کم درود بھیجے یا زیادہ۔"

ابن ماجہ، السنن، 294: 1 کتاب اقامۃ الصلاۃ والسنۃ فیہا، باب الاعتدال فی السجود، رقم 907۔

36. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سلام بھیجنا سلام بھیجنے والے پر اللہ تعالیٰ کے سلام بھیجنے کا سبب نبتا ہے۔"

"حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا بے شک میں جبرئیل علیہ السلام سے

ملا تو اس نے مجھے یہ خوشخبری دی کہ بے شک آپ کا رب فرماتا ہے کہ اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو شخص آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود وسلام بھیجتا ہے میں بھی اس پر درود وسلام بھیجتا ہوں پس اس بات پر میں اللہ عزوجل کے حضور سجدہ شکر بجا لایا۔" حاکم، المستدرک علی الصحیحین، 1: 735، رقم 2019

37. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنے سے بندہ بد بختی سے نکل جاتا ہے۔"

"حضرت جابر رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ بد بخت ہے وہ شخص جس نے رمضان کا مہینہ پایا اور اس کے روزے نہ رکھے اور بد بخت ہے وہ شخص جس نے اپنے والدین کو یا ان میں سے کسی ایک کو پایا اور ان کے ساتھ نیکی نہ کی اور بد بخت ہے وہ شخص جس کے سامنے میرا ذکر ہوا اور اس نے مجھ پر درود نہ بھیجا۔" طبرانی، المعجم الاوسط، 4: 162، رقم 3871

38. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بذاتِ خود درود بھیجنے والے کا درود سنتے ہیں۔"

"حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو میری قبر کے نزدیک مجھ پر درود پڑھتا ہے میں خود اس کو سنتا ہوں اور جو دور سے مجھ پر درود بھیجتا ہے وہ (بھی) مجھے پہنچا دیا جاتا ہے۔" بیہقی، شعب الایمان، 2: 218، رقم 1583

39. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر بھیجا ہوا درود از خود آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پہنچ جاتا ہے۔"

"حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا اپنے گھروں کو قبریں نہ بناؤ اور نہ ہی میری قبر کو عید گاہ (کہ جس طرح عید سال میں دو مرتبہ آتی ہے اس طرح تم سال میں صرف ایک یا دو دفعہ میری قبر کی زیارت کرو بلکہ میری قبر کی جہاں تک ممکن ہو کثرت سے زیارت کیا کرو) اور مجھ پر درود بھیجا کرو پس تم جہاں کہیں بھی ہوتے ہو تمہارا درود مجھے پہنچ جاتا ہے۔" ابوداؤد، السنن، 2: 218، کتاب المناسک، باب زیارۃ القبور، رقم 2042:

40. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر بھیجا ہوا سلام آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پہنچ جاتا ہے۔"

"حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مرفوعا روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا مجھ پر سلام بھیجا کرو بے شک تم جہاں کہیں بھی ہو تمہارا سلام مجھے پہنچ جاتا ہے۔" عجلونی، کشف الخفاء، 2: 32، رقم 1602

41. "درود بھیجنے والے کا درود حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خوشی کا باعث ہے۔"

"حضرت ابو طلحہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک دن تشریف لائے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چہرہ انور پر خوشی کے آثار نمایاں تھے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میرے پاس جبرئیل آئے اور کہا اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس بات پر خوش نہیں ہوں گے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی امت میں سے جو کوئی بھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ایک مرتبہ درود بھیجتا ہے میں اس پر دس مرتبہ درود (بصورد عا) بھیجتا ہوں اور جو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ایک مرتبہ سلام بھیجتا ہے میں اس پر دس مرتبہ سلام بھیجتا ہوں۔" نسائی، السنن، 3: 50، کتاب السہو، باب الفضل فی الصلاۃ علی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، رقم 1294۔

42. "روزِ قیامت حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زیادہ قریب وہ شخص ہو گا جو دنیا میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود کی کثرت کرتا ہو گا۔"

"حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: قیامت کے دن لوگوں میں سے زیادہ میرے قریب وہ ہو گا جو (دنیا میں) مجھ پر سب سے زیادہ درود بھیجا کرتا تھا۔" ترمذی، الجامع الصحیح، 2: 354، ابواب الوتر، باب ما جاء فی فضل الصلاۃ علی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، رقم 484

43. "جو شخص کسی کتاب میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجتا ہے فرشتے اس وقت تک اس پر درود (بصورتِ دعا) بھیجتے رہتے ہیں جب تک آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام اس کتاب میں موجود رہتا ہے۔"

"حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص مجھ پر کسی کتاب میں درود بھیجتا ہے تو فرشتے اس کے لئے اس وقت تک بخشش کی دعا کرتے رہتے ہیں جب تک میرا نام اس کتاب میں موجود رہتا ہے۔" طبرانی، معجم الاوسط، 232: 2 رقم 1835

44. "جو شخص جمعہ کے دن حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر 80 مرتبہ درود بھیجتا ہے اس کے 80 سال کے گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔"

"حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مجھ پر درود بھیجنا پل صراط پر نور کا کام دے گا پس جو شخص جمعہ کے دن مجھ پر اسی (80) مرتبہ درود بھیجتا ہے اللہ تبارک وتعالیٰ اس کے اسی (80) سال گنا بخش دیتا ہے۔" دیلمی، مسند الفردوس، 408: 2، رقم 3814

45. "جو شخص حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجتا ہے ستر ہزار فرستے اس پر درود (بصورتِ دعا) بھیجتے ہیں۔"

"حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ جنت البقیع کی طرف آیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وہاں ایک طویل سجدہ کیا پس میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے دریافت کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جبرئیل علیہ السلام میرے پاس آئے اور فرمایا جو کوئی بھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجتا ہے ستر ہزار فرشتے اس پر درود (بصورت دعا) بھیجتے ہیں۔" ابن ابی شیبہ، المصنف، 517: 2

46. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر بھیجا ہوا درود، درود خواں کے لئے مغفرت طلب کرتا ہے۔"

47. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآل وسلم پر بھیجے ہوئے درود سے درود خواں کی آنکھوں کو ٹھنڈک نصیب ہوتی ہے۔"

"حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص بھی مجھ پر درود بھیجتا ہے ایک فرشتہ اس درود کو لے کر اللہ عزوجل کی بارگاہ میں حاضر ہوتا ہے پھر اللہ تبارک وتعالیٰ اس فرشتے کو فرماتے ہیں کہ اس درود کو میرے بندے (حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی قبر انور میں لے جاؤ تا کہ یہ درود اس کو کہنے والے کے لئے مغفرت طلب کرے اور اس سے اس کی آنکھوں کو ٹھنڈک پہنچے۔" دیلمی، مسند الفردوس، 10: 4، رقم 6026

48. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا پانی کے آگ کو مٹانے سے بڑھ کر گناہوں کا مٹانے والا ہے۔"

49. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سلام بھیجنا غلاموں کو آزاد کرنے سے زیادہ افضل ہے۔"

"حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا پانی کے آگ کو بجھانے سے بھی زیادہ گناہوں کو مٹانے والا ہے۔ اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سلام بھیجنا غلاموں کو آزاد کرنے سے بڑھ کر فضیلت والا کام ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت جانوں کی روحوں سے بڑھ کر فضیلت والی ہے یا فرمایا اللہ کی راہ میں جہاد کرنے سے بھی بڑھ کر فضیلت والی ہے۔" ہندی، کنزالعمال، 367: 2، رقم 3982:

50. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا اللہ تعالیٰ کی ناراضگی سے محفوظ رہنے کا سبب بنتا ہے۔"

"حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اگر میں اہل عزوجل کا ذکر بھول جات تو میں اس کا قرب حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنے کے بغیر نہ پاسکتا، بے شک میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ جبرئیل امین نے مجھے کہا اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو شخص آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر دس مرتبہ درود بھیجتا ہے وہ میری ناراضگی سے محفوظ رہتا ہے۔" سخاوی، القول البدیع 122.

51. "روز قیامت (دنیامیں) حضورت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے درود بھیجنے والا اللہ تعالی کے عرش کے سائے تلے ہوگا۔"
"حضرت علی رضی اللہ عنہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: قیامت والے دن تین اشخاص اللہ کے عرش کے سائے تلے ہوں گے کہ جس دن اللہ تعالی کے عرش کے سائے کے علاوہ کوئی سایہ نہیں ہوگا۔ عرض کیا گیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وہ (تین اشخاص) کون ہیں؟ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ایک وہ شخص جس نے میری امت کے کسی مصیبت زدہ سے مصیبت کو دور کیا دوسرا وہ جس نے میری سنت کو زندہ کیا اور تیسرا وہ جس نے کثرت سے مجھ پر درود بھیجا۔" سخاوی، القول البدیع 123

52. "اللہ کے ہاں محبوب ترین عمل حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا ہے۔"
"حضرت علی بن ابو طالب رضی اللہ عہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں نے جبرئیل سے پوچھا اللہ کے ہاں محبوب ترین عمل کون سے ہیں؟ تو جبرئیل نے کہا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے محبت کرنا۔" سخاوی، القول البدیع، 129

53. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا فقر کو ختم کر دیتا ہے۔"
"حضرت جابر رضی اللہ عنہ کے والد حضرت سمرۃ سوائی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کثرت ذکر اور مجھ پر درود بھیجنا فقر کو ختم کر دیتا ہے۔" سخاوی، القول البدیع، 129

54. "اللہ تعالیٰ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنے والے کے دل کو درود کے وسیلہ سے تروتازہ اور منور کر دیتا ہے۔"
"حضرت خضر بن ابو عباس اور الیاس بن بسام رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ہم نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ جو مؤمن بھی حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجتا ہے اللہ تعالی اس کے دل کو تروتازہ اور منور کر دیتا ہے۔" سخاوی، القول البدیع 132۔

55. "جو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے ل رحمت کے ستر دروازے کھول دیتا ہے۔"
"حضرت حضرب انشا اور الیاس بن بسام رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ہم نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو منبر پر فرماتے ہوئے سنا کہ جو شخص "صلی اللہ علی محمد" (اللہ تعالیٰ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درور بھیجے) کہتا ہے اللہ تعالی اس کے لیے اپنی رحمت کے ستر دروازے کھول دیتا ہے۔" سخاوی، القول البدیع 133:

56. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب میں دیکھنے کا سبب ہے۔"
"حضرت خضر بن انشا اور الیاس بن بسام رضی اللہ عنھما سے روایت ہے کہ شام کا ایک آدمی حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا اور عرض کرنے لگا یارسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بے شک میرا باپ بوڑھا ہے لیکن وہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کرنے کا مشتاق ہے تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسم نے اسے فرمایا کہ اپنے باپ کو میرے پاس لے آؤ آدمی نے عرض کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وہ نابینا ہے تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اس کو کہو کہ وہ سات راتیں "صلی اللہ علی محمد" (اللہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجے) پڑھ کر سوئے بے شک (اس عمل کے بعد) وہ مجھے خواب میں دیکھ لے گا اور مجھ سے حدیث روایت کرے گا آدمی نے ایسا ہی کیا تو اس کو خواب میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت نصیب ہوئی۔" سخاوی، القوم البدیع 133.

57. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا درود بھیجنے والے کو غیبت سے بچاتا ہے۔"
"حضرت خضر بن انشا اور الیاس بن بسام رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ہم نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ جب

تم کسی مجلس میں بیٹھو تو بسم اللہ الرحمن الرحیم اور صلی اللہ علی محمد کہو تو اللہ تعالیٰ تمہارے ساتھ ایک فرشتہ مقرر کر دے گا جو تمہیں غیبت کرنے سے باز رکھے گا۔" سخاوی، القول البدیع 133.

58. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا مومنین کے دلوں کو زنگ آلود ہونے سے بچاتا ہے۔"

"حضرت محمد بن قاسم سے مرفوعاً روایت ہے کہ ہر چیز کے لیے طہارت اور غسل ضروری ہے اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا مؤمنین کے دلوں کو زنگ سے پاک کرتا ہے۔" سخاوی، القول البدیع 135:

59. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا درود بھیجنے والے کے لیے لوگوں کی محبت کا سبب بنتا ہے۔"

"حضرت خضر اور حضرت الیاس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کوئی مومن ایسا نہیں کہ وہ صلی اللہ علیٰ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہے مگر یہ کہ لوگ اس سے سب سے زیادہ محبت کرنے لگیں گے اگرچہ اس سے پہلے وہ اس سے نفرت ہی کیوں نہ کرتے ہوں۔" سخاوی، القول البدیع 133.

60. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآل وسلم کے ساتھ قیامت کے دن مصافحہ کرنے کا سبب ہے۔"

"حضرت عبدالرحمٰن بن عیسیٰ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جو روزانہ مجھ پر پچاس (50) مرتبہ درود بھیجتا ہے قیامت کے روز میں اس سے مصافحہ کروں گا۔ سخاوی، القول البدیع، 136.

61. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے درود بھیجنے والے کے منہ کو بوسہ سے نوازنے کا سبب بنتا ہے۔"

"حضرت محمد بن سعید بن مطرف رضی اللہ عنہ جو کہ ایک نیک اور صالح انسان تھے فرماتے ہیں کہ ہر رات سونے سے پہلے میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنے کے لئے ایک خاص عدد مقرر کیا ہوا تھا۔ پھر ایک رات میں نے درود کا عدد مکمل کیا ہی تھا کہ مجھے نیند آگئی درآنحالیکہ میں اپنے کمرے میں تھا میں نے خواب میں دیکھا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میرے کمرے کے دروازے سے اندر داخل ہو رہے ہیں پس آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جسمِ اطہر سے میرا کمرہ منور ہو گیا پھر حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میری طرف بڑھے اور فرمایا اپنا منہ جو مجھ پر کثرت سے درود بھیجتا ہے آگے لاؤ تاکہ میں اس کو چوم سکوں۔" نبہانی، سعادۃ الدارین، 471

62. "وہ مجلس جس میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجا جاتا ہے اس سے ایک بہترین خوشبو آسمان کی طرف بلند ہوتی ہے۔"

"کسی عارف شخص سے روایت ہے کہ جس مجلس میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجا جاتا ہے اس سے ایک نہایت ہی پاکیزہ خوشبو پیدا ہوتی ہے جو آسمان کے کناروں تک پہنچ جاتی ہے (اس خوشبو کی وجہ سے) فرشتے کہتے ہیں یہ اس مجلس کی خوشبو ہے جس میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجا گیا۔" نبہانی، سعادۃ الدارین 471

63. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علی وآلہ وسلم پر کثرت سے درود بھیجنا اللہ تعالیٰ کی رضا کا سبب بنتا ہے۔"

64. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے درود بھیجنا شیطان کو بھگاتا ہے۔"

65. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے درود بھیجنا خوشی لانے کا باعث بنتا ہے۔"

66. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے درود بھیجنے سے انسان حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بھولنے سے محفوظ ہو جاتا ہے۔"

67. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے درود بھیجنا ایسی عبادت ہے جو والدین تمام اوقات اور احوال میں بلا شرط جائز ہے اس کے وقت کی کوئی پابندی نہیں یہ عبادت ہر وقت ادا ہے اس میں قضا نہیں ہے جبکہ دوسری تمام عبادات ایسی نہیں۔"

68. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے درود بھیجنا بندے کے لئے دنیا، قبر اور یوم آخرت میں نور کا باعث بنتا ہے۔"

69. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے درود بھیجنا ولایت ک طرف جانے والا راستہ ہے۔"

70. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے دروع بھیجنادل کی مفلسی اوراس کے غمون کودور کرتا ہے۔"
71. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کچر سے درود بھیجنادل کی سختی کع دور کرتا ہے۔"
72. "درود وسلام کی مجالس فرشتوں کی مجالس اور جنت کے باغات ہیں۔"
73. "تمام نمازوں کو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنے کے ساتھ مشروع اور مشروط کر دیا گیا ہے۔"
74. "تمام صاحبانِ اعمالِ صالحہ سے افضل وہ شخص ہے جو کثرت سے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجتا ہے۔"
75. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ہمیشہ کثرت سے درود بھیجتے رہنا بہت ساری بدنی اور مالی طاعات کے قائم مقام ہے۔"
76. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے درود بھیجنا اللہ تعالی کی اطاعت و بندگی میں معاون ثابت ہوتا ہے۔"
77. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے درود بھیجنا والدین تمام امور میں حائل مشکلات کو رفع کر دیتا ہے۔"
78. "حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے درود بھیجنا والدین تمام رحمت کے سا حکمان کے چھا جانے کا باعث بنتا ہے"۔
79. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنے سے فرشتے کادرود بھیجنے والے کا اپنے پروں کے ساتھ گھیر لیتے ہیں"۔
80. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنا انسان کو نقصان دہ کلام سے بچاتا ہے"۔
81. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنا درود بھیجنے والے کی ابدی خیر وسعادت کا باعث بنتا ہے"
82. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنے کی وجہ سے درود بھیجنے والے کے ہم نشین اس کی مجلس سے خوش ہوتے ہیں"۔
83. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنا آسان ترین اور افضل ترین عبادت ہے"۔
84. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنا جنت کے شادابی عطا کرتا ہے"۔
85. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنے سے حضور ﷺ کو بھولنے سے محفوظ ہو جاتا ہے"۔
86. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنا ایسی عبادت ہے جو والدین تمام اوقات اور احوال میں بلا شرط جائز ہے "اس کی وقت کی کوئی پابندی نہیں یہ عبادت ہر وقت ادا ہے اس میں قا جاٹس ہے جبکہ دوسریوالدین تمام عبادات ایسی نہیں"۔
87. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنا بندے کے لیے دنیا، قبر اور یوم آخرت میں نور کا باعث بنتا ہے"۔
88. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنا ولایت کی طرف جانے والا راستہ ہے"۔
89. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنا دل کی مفلسی اور اس کے غموں کو دور کرتا ہے"۔
90. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنا دل کی سختی کو دور کرنا ہے"۔
91. "درود وسلام کی مجالس فرشتوں کی مجالس اور جنت کے باغات ہیں"۔
92. "تمام نمازوں کو حضور نبی اکرم ﷺ پر درود بھیجنے کے ساتھ مشروع اور مشروط کر دیا گیا ہے"۔
93. تمام صاحبان اعمال صالحہ سے افضل وہ شخص ہے جو کثرث سے حضور نبی اکرم ﷺ پر دود بھیجتا ہے"۔
94. حضو"حضور نبی اکرم ﷺ پر ہمیشہ کثرت سے درود بھیجتے رہنا بہت ساری بدنی اور مالی طاعات کے قائم مقام ہے"۔
95. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنا اللہ تعالی کی اطاعت و بندگی میں معاون ثابت ہوتا ہے"۔
96. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنا والدین تمام امور میں حائل مشکلات کو رفع کو دیتا ہے"۔
97. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنا والدین تمام امور کی انجام دہی کو آسان بنا دیتا ہے"۔
98. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنے والے کی روح اعلیٰ مقامات پر فائز کی جاتی ہے"۔

99. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنے والے والدین تمام اہل عمل سے آخرت میں سبقت لے جائیں گے"۔
100. "حضور نبی اکرم ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنا بندے اور جہنم کی آگ کے درمیان ڈھال بن جائے گا"۔
101. "زمین کے ٹکڑے بھی جن پر کوئی شخص "حضور نبی اکرم ﷺ پر درود بھیجتا ہے، اس شخص پر فخر کرتے ہیں"۔
102. "کثرت درود و سلام حضور ﷺ کی کچہری کی حاضری نصیب کرتا ہے"۔

**(از محمد جاوید مصنف ۱۰۰۰ درود شریف)**

# درود شریف پڑھنے کا طریقہ

☆ ہر درود شریف میں یہ خاصیت ہے کہ اس پر دوام سے دیدار نبوی ﷺ ضرور نصیب ہوتی ہے۔
☆ درود شریف پر استقامت سے قرب نبوی ﷺ اور معیت نبوی ﷺ ضرور نصیب ہوتی ہے۔
☆ درود شریف پوری یکسوئی اور توجہ سے پڑھنا چاہیے۔
☆ اپنے مقصد یا مقاصد کو پیش نظر رکھنا چاہیے۔
☆ اگر ہو سکے تو توجہ مسجد نبوی ﷺ پر رکھیں۔
☆ علماء کے نزدیک کثرت سے مراد کم از کم 313 مرتبہ دن اور رات مقرر ہے۔
☆ اسمائے الحسنیٰ میں ہر ایک اسم شریف میں 2000 درود ہے۔اپنے پسند کے اور مقصد کے پیش نظر ان میں سے کوئی بھی ایک درود شریف کو روزانہ کے لیے پسند کیا جائے۔
☆ شب جمعہ کو سارے گھر والے، محلے والے، مسجد والے جمع ہو کر کم از کم ایک اسم شریف سے متعلق 2000 درود شریف ضرور پڑھیں۔
☆ مقاصد کے جلد حصول کے لیے اجتماعی طور پر بروز جمعہ اسمائے الحسنیٰ میں سے کسی بھی اسم کے تحت 2000 درودوں میں سے کسی ایک درود شریف کو پسند کر کے ایک لاکھ چھیانوے ہزار مرتبہ پڑھا جائے۔
☆ درود شریف کے ختم کے بعد اُمت کی بہتری اور خوشحالی کے لیے دعا ضرور کی جائے۔
☆ اگر ہو سکے تو مصنف کو بھی دعا میں یاد کریں۔

# تحقیق بر تعداد اسماء النبی ﷺ

اب تک جتنی تحقیق ہو چکی ہے اس کا خلاصہ درجہ ذیل ہیں۔

سرکار مدینہ ﷺ کے اسمائے مبارکہ کی تعداد کا صحیح علم تو اللہ تبارک وتعالیٰ کو ہے یا پھر سرکار مدینہ ﷺ کو خود۔ کیونکہ یہ محبت اور محبوب کی بات ہے۔ نبی کریم ﷺ کی صفات لامحدود ہیں۔ اسی طرح آپ ﷺ کے اسمائے مبارکہ بھی لامحدود ہیں جن کا تعین ممکن نہیں۔

علمائے کرام، صوفیائے کرام، محدثین اور سیرت نگاروں نے اپنی اپنی کتب میں اپنی معلومات کے مطابق ایک مخصوص تعداد کا بھی ذکر کیا ہے۔

1۔ ابو سلام احمد بن علی نے کتاب "السبعة وسبعون السمية" میں "77" اسمائے نبویہ ﷺ کا ذکر کیا ہے۔

2۔ شیخ فخر الدین الحرالی نے کتاب "ابداء الخفا" میں "99" اسمائے نبویہ ﷺ کا ذکر کیا ہے۔

3۔ سیدنا محمد سلیمان الجزولی نے کتاب "دلائل الخیرات" میں "201" اسمائے نبوی ﷺ کا ذکر کیا ہے۔

4۔ محدث ابن دحیہ نے کتاب "المستوفی" میں "300" اسمائے نبویہ ﷺ کا ذکر کیا ہے۔

5۔ امام سیوطیؒ نے کتاب "الریاض الانیقه" میں "336" اسمائے نبوی ﷺ کا ذکر کیا ہے۔

6۔ امام قسطلانیؒ نے کتاب "المواهب" میں 400 اسمائے نبوی ﷺ کا ذکر کیا ہے۔

7۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے کتاب "مدارج النبوة" میں "400" اسمائے نبوی ﷺ کا ذکر کیا ہے۔

8۔ علامہ سخاوی نے کتاب "القول البدیع" میں "430" اسمائے نبوی ﷺ کا ذکر کیا ہے۔

9۔ امام محمد الشامی نے کتاب "سبل الهدیٰ" میں "700" اسمائے نبوی ﷺ کا ذکر کیا ہے۔

10۔ علامہ یوسف النبہانی نے کتاب "احسن الوسائل" میں "820" اسمائے نبوی ﷺ کا ذکر کیا ہے۔

11۔ امام ابو بکر ابن عربی نے کتاب "ترمذی" کی شرح میں "1000" اسمائے نبوی ﷺ کا ذکر کیا ہے۔

12۔ مخدوم محمد ہاشم نے کتاب "حدیقة الصفاء" میں "1181" اسمائے نبوی ﷺ کا ذکر کیا ہے۔

13۔ صوفی برکت علی لدھیانوی نے کتاب "اسماء النبی الکریم ﷺ" میں 1435 "اسمائے نبوی ﷺ کا ذکر کیا ہے۔

14۔ شیخ عبدالرؤف مناویؒ نے کتاب "شرح النموذج اللبیب" میں ہے کہ امام ابن فارس نے کہا ہے کہ سرکارِ دوعالم ﷺ کے "2000" اسمائے نبوی ﷺ کا ذکر کیا ہے۔

حضرت علامہ زرقاویؒ فرماتے ہیں کہ کتب میں اسماء النبی ﷺ کی جتنی تعداد مذکور ہوئی ہے کل اُتنے ہی اسمائے نبوی ﷺ نہیں ہیں بلکہ اُن سے کئی گنا زیادہ ہیں۔

حضرت علامہ ابن عساکر نے لکھا ہے کہ آپ ﷺ کی صفات سے آپ کے اسمائے مبارکہ مشتق ہوں تو اُن کی تعداد بہت زیادہ ہو جائے گی۔

اس عظیم موضوع پر تحریر ہونے والی چند نادر کتب اور اُن کے مصنفین کے اسماء مع سال وصال ذیل میں ہیں۔

| نمبر شمار | نام کتاب | نام مصنف | سال وصال |
|---|---|---|---|
| 1۔ | اسما النبی ﷺ | حسین حمدان الخضیبی | 358ھ |
| 2۔ | فی اسماء النبی ﷺ | احمد بن فارسی | 395ھ |
| 3۔ | اسما الرسول ﷺ ومعانیھا | احمد بن فارس | 395ھ |
| 4۔ | المستوفی فی اسماء المصطفیٰ ﷺ | ابن دحیۃ الکلبی | 633ھ |
| 5۔ | ابداء الخفاء | فخر الدین الحرالی | 637ھ |
| 6۔ | ارجوزۃ فی اسماء النبی ﷺ | ابن عبداللہ القرطبی | 671ھ |
| 7۔ | اسماء النبی ﷺ | عبدالرحمٰن الانصاری | 734ھ |
| 8۔ | اسماء النبی ﷺ | عبدالدائم سلامۃ | 797ھ |
| 9۔ | الریاض النیقۃ | جلال الدین السیوطی | 911ھ |
| 10۔ | النھجۃ السویۃ | جلال الدین السیوطی | 911ھ |
| 11۔ | الغسول فی اسماء الرسول ﷺ | محمد یوسف اطفیش | 1332ھ |
| 12۔ | احسن الوسائل | یوسف اسماعیل النبھانی | 1350ھ |
| 13۔ | تحقیق اسمائے النبی ﷺ | صوفی برکت علی | |

اسی طرح معجزات کا حصہ کتاب 1050 معجزات من معجزات رسول اللہ ﷺ از مصطفیٰ ابو المعاطی دار لغد الجدید قاہرہ مصر سے نقل کی گئی ہے۔

خیال رہے کہ آپ ﷺ کے نام مبارک کے ساتھ درود پاک کا لکھنا یا ذکر کے وقت پڑھنا واجب ہے۔اس کی احادیث پاک میں بڑی تاکید اور اس کے خلاف سخت وعید وارِد ہے۔مزید یہ کہ اسم مبارک لکھنے کے بعد ﷺ یا علیہ الصلوٰۃ والسلام پورا لکھنا ضروری ہے۔صرف ''صلعم'' یا ''ص'' لکھنے سے درود پاک کا نہ حکم پورا ہوتا ہے نہ ثواب ملتا ہے۔

اس کتاب کو عمرہ یا حج پر اگر اللہ تعالیٰ توفیق دے لے جائیں تو اس کے کمالات اپنے آنکھوں سے دیکھ لیں گے۔

یَارَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا عَلٰی حَبِیْبِكَ خَیْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ

شیخ الکاتب درود شریف

**عبدالودود شاہ**

1. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ بَشَّرِ الْمَلَائِكَتَه صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت ملائکہ نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

2. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ بَشَّرِ فِي الْاِنْجِيْل، فِي التَّوْرَات وَفِي الزَّبُوْر صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت انجیل، زبور اور تورات میں دی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

3. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ بَشَّرِ حَضْرَتْ آدَمْ عَلَيْهِ السَّلَامِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت حضرت آدم علیہ السلام نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

4. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ بَشَّرِ حَضْرَتْ اِبْرَاهِيْم عَلَيْهِ السَّلَامِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت حضرت ابراہیم علیہ السلام نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

5. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ بَشَّرِ حَضْرَتْ دَاوُد عَلَيْهِ السَّلَامِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت حضرت داؤد علیہ السلام نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

6. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ بَشَّرِ حَضْرَتْ سُلَيْمَان عَلَيْهِ السَّلَامِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت حضرت سلیمان علیہ السلام نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

7. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ بَشَّرِ حَضْرَتْ شُعَيْب عَلَيْهِ السَّلَامِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبَارَكَ وَسَلَّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت حضرت شعیب علیہ السلام نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

8. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ بَشَّرِ حَضْرَتْ عِيْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

9. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ بَشَّرِ حَضْرَتْ يُوْسَف عَلَيْهِ السَّلَامِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت حضرت یوسف علیہ السلام نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

10. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ بَشَّرِ حَضْرَتْ مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت حضرت موسیٰ علیہ السلام نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

11. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ بَشَّرِ حَضْرَتْ شِيْش عَلَيْهِ السَّلَامِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت حضرت شیش علیہ السلام نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

12. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ بَشَّرِ حَضْرَتْ نُوْح عَلَيْهِ السَّلَامِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت حضرت نوح علیہ السلام نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

13. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ بَشَّرِ قَدِيْمُ الْكُتُبِ وَالصَّحَائِفِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت پرانے کتابوں و صحائف میں موجود تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

14. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ بَشَّرِ حَضْرَتْ يَسْيَاءَ عَلَيْهِ السَّلَامِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَةِ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت حضرت یسیاء علیہ السلام نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

**15.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ لَهُ فِيْ اَحْبَارِ الْيَهُوْد صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَة وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت احبار الیہود نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

**16.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ لَهُ فِيْ اَحْبَارِ الرَّهْبَان صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَة وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت احبار الرہبان نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

**17.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ لَهُ فِيْ كَهْنَةُ السِّيْطَح صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَة وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت سیطح کی کہانت نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

**18.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ لَهُ فِيْ مَلِكْ شِدَادِ بِنْ عَاد صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَة وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت بادشاہ شداد بن عاد نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

**19.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ لَهُ فِيْ حَمِيْر بِنْ وَرْدَع صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَة وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت حمیر بن وردع نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

**20.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ لَهُ مَنْ رَاٰى فِي النَّوْمِ مُرْثِدِ بِنِ كَلَال صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَة وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت مرثد بن کلال کو خواب میں دی گئی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

**21.** اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ لَهُ مَنْ رَاٰى فِي النَّوْمِ رَبِيْعَةَ بِنْ النَّضْر صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَة وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت ربیعہ بن نصر نے دی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

22. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ، وَعَلٰى مَنْ لَهُ مَنْ رَاٰى عَبْدُ الْمُطَلِبْ فِيْ حَقَّهُ النَّوْم صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَة وَبَارَكَ وَسَلَّمْ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ پر (جن کے آنے کی بشارت حضرت عبدالمطلب کو خواب میں دی گئی تھی) اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر۔

23. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَوَالِدَيْهِ وَسَائِرِ الصَّحَابَة وَبَارَكَ وَسَلَّمْ بْنِ عبد الله بْنِ عبد المطلب بْنِ هاشم بْنِ عبد مناف بْنِ قُصَیّ بْنِ كِلاب بْنِ مُرّه بْنِ كعب بْنِ لُؤی بْنِ غالب بْنِ فِهر بْنِ مالك بْنِ نَضَر بْنِ كِنانه بْنِ خُزيمه بْنِ مدرِكة بْنِ الياس بْنِ مُضَر بْنِ نِزار بْنِ مَعُد بْنِ عدنان بْنِ اَوُدُ بْنِ هَمَيْسَع بْنِ سلامان بْنِ عَوص بْنِ بَوز بْنِ قَمْوال بْنِ اُبَیّ بْنِ عَوام بْنِ ناشِد بْنِ حِزَا بْنِ بَلداس بْنِ يَدلاف بْنِ طابخ بْنِ جاحم بْنِ ناحِش بْنِ ماخی بْنِ عيفی بْنِ عَبْقَر بْنِ عُبَيْد بْنِ دُعا بْنِ حمدان بْنِ سَنْبَر بْنِ يَثربی بْنِ يَحْزَن بْنِ يَلْحَن بْنِ ارعَوی بْنِ عَيْضِی بْنِ ذيشان بْنِ عِيصَر بْنِ اَقناد بْنِ اِيهام بْنِ مُقَصّر بْنِ ناحث بْنِ زارِح بْنِ سَمِی بْنِ مُزِی بْنِ عِوَض بْنِ عِرام بْنِ قِيدار بْنِ اسماعيل عليه السلام بْنِ ابراهيم عليه السلام بْنِ تارَّخ/آذر بْنِ ناحُور بْنِ سارُوغ بْنِ اَرغوا بْنِ فالِغ بْنِ عابر بْنِ اَرْفخشار بْنِ سام بْنِ نوح عليه السلام بْنِ لامِك بْنِ مَتُشالخ بْنِ ادريس عليه السلام بْنِ يارَد بْنِ مَهْلَائيل بْنِ قِيْنان بْنِ آنُوش بْنِ شيث عليه السلام بْنِ آدم عليه السلام

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و سردار حضرت محمد ﷺ اور اے اللہ درود و سلام و برکت بھیج آپ ﷺ کے آل اور والدین تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین پر بن عبد اللہ بن عبد المطلب بن ہاشم بن عبد مناف بن قصی بن کلاب بن مرہ بن کعب بن لوئی بن غالب بن فہر بن مالک بن نضر بن کنانہ بن خزیمہ بن مدرکۃ بن الیاس بن مضر بن نزار بن معد بن عدنان بن اود بن ہمیسع بن سلامان بن عوص بن بوز بن قموال بن ابی بن عوام بن ناشد بن حزا بن بلداس بن یدلاف بن طابخ بن جاحم بن ناحش بن ماخی بن عیفی بن عبقر بن عبید بن دعا بن حمدان بن سنبر بن یثربی بن یحزن بن یلحن بن ارعوی بن عیضی بن ذیشان بن عیصر بن اقناد بن ایہام بن مقصر بن ناحث بن زارح بن سمی بن مزی بن عوض بن عرام بن قیدار بن اسماعیل علیہ السلام بن ابراھیم علیہ السلام بن تارخ/آذر بن ناحور بن ساروغ بن ارغوا بن فالغ بن عابر بن ارفخشار بن سام بن نوح علیہ السلام بن لامک بن متشالخ بن ادریس علیہ السلام بن یارد بن مہلائیل بن قینان بن آنوش بن شیث علیہ السلام بن آدم علیہ السلام

24. اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدُنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَالْمُرْسَلِيْنَ وَالْمَلٰئِكَةِ اَجْمَعِيْنَ وَالصُّحَابَةِ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ وَالْاَوْلِيَآءِ الظَّاهِرِيْنَ وَالْمَسْتُوْرِيْنَ وَصَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ

